تفہیم کتاب وسنت

17

کتاب الدجال واشراط الساعۃ

- قیامت کی نشانیاں ایک ایسا اہم موضوع ہے جسے کسی زمانے میں بھی نظر انداز نہیں کیا گیا حتی کہ زمانہ تالیف کے آغاز سے ہی اہل علم نے اس کی طرف بھرپور توجہ دے رکھی ہے۔ اس موضوع پر قدیم ترین مستقل کتابوں میں امام عبدالرحمٰن بن مہدی رحمہ اللہ (م ۱۹۸ھ) کی "کتاب السنة والفتن" ہے۔ اُس دور سے تا حال اس موضوع پر مسلسل لکھا جا رہا ہے اور تا قیامت لکھا جاتا رہے گا۔ کیونکہ علاماتِ قیامت کا مطالعہ اور اس حوالے سے تعلیم وتعلم ہر دور کی اشد ضرورت ہے تا کہ لوگوں کے دلوں میں فکرِ آخرت پیدا کی جا سکے اور انہیں نفسانی خواہشات کی پیروی سے نکال کر اعمال صالحہ میں مشغول کیا جا سکے۔ پیش نظر کتاب "دجال اور علاماتِ قیامت کی کتاب" بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔
- دور حاضر کے معروف دینی سکالر اور متعدد علمی کتب کے مصنف حافظ عمران ایوب لاہوری کی یہ تازہ تصنیف اس لحاظ سے نہایت مفید ہے کہ اس میں قیامت کی نشانیوں کے بیان کے ساتھ ساتھ ان کے وقوع یا عدم وقوع کی بھی حتی الامکان نشاندہی کی گئی ہے۔ مزید برآں صرف صحیح احادیث سے استشہاد، حوالہ جات کی تفصیل، تخریج وتحقیق اور سلف صالحین اور عرب علما کے اقوال وفتاویٰ کی روشنی میں ضروری توضیحات نے اس کتاب کی اہمیت کو دوچند کر دیا ہے۔
- اس پرفتن اور مادہ پرستی کے دور میں (کہ جس میں ہر طرف حوادث کی آندھیاں چل رہی ہیں، مصائب کے پہاڑ ٹوٹ رہے ہیں، فتنوں کی بارشیں ہو رہی ہیں) وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ عصری تقاضوں کو ملحوظ رکھ کر تحریر کی جانے والی یہ کتاب عوام وخواص کی اصلاح، فتنوں سے بچاؤ اور دلوں میں فکرِ آخرت پیدا کرنے کے لیے ایک بہترین رہنما ثابت ہوگی۔ (ان شاء اللہ)

مفتی عبدالولی حقانی حفظہ اللہ
مدیر شعبۂ فقہ، دارالسلام لاہور







تفہیم کتاب وسنت کا تحقیقی وطباعتی ادارہ
فقہ الحدیث پبلیکیشنز
لاہور — پاکستان
0300-4206199
Website: fiqhulhadith.com, E-Mail: editor@fiqhulhadith.com